﴿اعلم﴾ فعل امر حاضر معروف از افعال عاملہ مبنی از مبنیات اصل مبنی بر سکون، صیغہ واحد مذکر حاضر بحث فعل امر حاضر معروف ثلاثی مجرد صحیح از باب سمع یسمع۔

﴿انت﴾ اسم از اسم غیر متمکن ضمیر مرفوع متصل در و مستتر مبنی از مشابہ مبنی الاصل مبنی بر فتح محلا مرفوع بسبب فاعلیت اس کا فاعل۔

﴿ان﴾ حرف مشبہ بالفعل حرف از حروف عاملہ مبنی از مبنیات اصل مبنی بر فتح۔

﴿حکم﴾ اسم از اسم متمکن مفرد منصرف صحیح معرب بحرکات ثلاثہ لفظیہ در ینجا منصوب بفتحہ لفظا بسبب اسمیت ان حرف مشبہ بالفعل، مضاف۔

﴿مشتقات﴾ اسم از اسم متمکن جمع مؤنث سالم معرب بحرکتین رفعش بضمہ لفظا ونصب وجر بکسرہ لفظا در ینجا مجرور بکسرہ لفظا بسبب اضافت مضاف الیہ ومضاف۔

﴿ھذہ﴾ اسم اشارہ از اسم غیر متمکن مبنی از مشابہ مبنی الاصل مبنی بر کسر محلا مجرور بسبب اضافت، مبدل منہ۔

﴿الف ولام﴾ برائے تعریف حرف از حروف غیر عاملہ مبنی از مبنیات اصل مبنی بر سکون۔

﴿افعال﴾ اسم از اسم متمکن جمع مکسر منصرف معرب بحرکات ثلاثہ لفظیہ در ینجا مجرور بکسرہ لفظا بسبب تابعیت، بدل، مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا حکم مضاف کا، حکم مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر اسم ہوا ان حرف مشبہ بالفعل کا۔

﴿ک﴾ حرف جار از حروف عاملہ مبنی از مبنیات اصل مبنی جر فتح۔

﴿حکم﴾ اسم از اسم متمکن مفرد منصرف صحیح معرب بحرکات ثلاثہ لفظیہ در ینجا مجرور بکسرہ لفظا بسبب حرف جار، مضاف۔

﴿ھذہ﴾ اسم اشارہ از اسم غیر متمکن مبنی از مشابہ مبنی الاصل مبنی بر کسر محلا مجرور بسبب اضافت، مبدل منہ۔

﴿الف ولام﴾ برائے تعریف حرف از حروف غیر عاملہ مبنی از مبنیات اصل مبنی بر سکون۔

﴿افعال﴾ اسم از اسم متمکن جمع مکسر منصرف معرب بحرکات ثلاثہ لفظیہ در ینجا مجرور بکسرہ لفظا بسبب تابعیت، بدل، مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا۔

﴿ثابت﴾ اسم از اسم متمکن مفرد منصرف صحیح معرب بحرکات ثلاثہ لفظیہ در ینجا مرفوع بضمہ لفظا بسبب خبریت ان حرف مشبہ بالفعل، صیغہ واحد مذکر بحث اسم فاعل ثلاثی مجرد صحیح از باب نصر ینصر۔

﴿ھو﴾ اسم از اسم غیر متمکن ضمیر مرفوع متصل در و مستتر مبنی از مشابہ مبنی الاصل مبنی بر فتح محلا مرفوع بسبب فاعلیت، اسکا فاعل، راجع بسوئے اسم ان۔

﴿فی﴾ حرف جار از حروف عاملہ مبنی از مبنیات اصل مبنی بر سکون۔

﴿الف ولام﴾ برائے تعریف حرف از حروف غیر عاملہ مبنی از مبنیات اصل مبنی بر سکون۔

﴿ایضا﴾ اسم از اسم متمکن مفرد منصرف صحیح معرب بحرکات ثلاثہ لفظیہ در ینجا منصوب بفتحہ لفظا بسبب مفعولیت، مفعول مطلق ہوا اض فعل محذوف کا۔

﴿اض﴾ فعل از افعال عاملہ فعل ماضی مبنی از مبنیات اصل مبنی بر فتح، صیغہ واحد مذکر غائب بحث فعل ماضی مطلق مثبت معروف ثلاثی مجرد مہموز الفاء اجوف یائی از باب ضرب یضرب۔

﴿ھو﴾ اسم از اسم غیر متمکن ضمیر مرفوع متصل در و مستتر مبنی از مشابہ مبنی الاصل مبنی بر فتح محلا مرفوع بسب فاعلیت اس کا فاعل راجع بسوئے حکم تقدیم، فعل اپنے فاعل اور مفعول مطلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

﴿عمل﴾ اسم از اسم متمکن مفرد منصرف صحیح معرب بحرکات ثلاثہ لفظیہ در ینجا مجرور بکسرہ لفظا بسبب حرف جار، مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا ثابت صیغہ صفت کا، صیغہ صفت اپنے فاعل، ظرف مستقر اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

☆☆☆..........☆☆☆..........☆☆☆

# اَلنَّوْعُ الْحَادِیْ عَشَرَ

## اَفْعَالُ الْمُقَارِبَۃِ

النوع موصوف، الحادی عشر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدأ، افعال مضاف، المقاربۃ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَاِنَّمَا سُمِّیَتْ بِھٰذَا الْاِسْمِ لِاَنَّھَا تَدُلُّ عَلَی الْمُقَارِبَۃ

واؤ حرف عطف، انما کلمہ حصر، سمیت فعل مجہول، ھی ضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل، راجع بسوئے افعال مقاربہ، ب حرف جار، ھذا اسم اشارہ موصوف، الاسم صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور محلا منصوب اس کا مفعول بہ، ان حرف مشبہ بالفعل، ھا ضمیر منصوب متصل اس کا اسم، راجع بسوئے افعال مقاربہ، تدل فعل، ھی ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم ان، علی حرف جار، المقاربۃ مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، فعل اپنے نائب، مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## وَھِیَ اَرْبَعَۃٌ

واؤ حرف عطف، ھی ضمیر مرفوع منفصل مبتدأ، راجع بسوئے افعال مقاربہ، اربعۃ خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## اَلْاَوَّلُ عَسٰی

الاول، صیغہ صفت، ہوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف مقدر الفعل کے، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدا، عسیٰ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَهُوَ فِعْلٌ لِدُخُوْلِ تَاءِ التَّانِيْثِ السَّاكِنَةِ فِيْهِ وَغَيْرُ مُتَصَرِّفٍ

واؤحرف عطف، ہوضمیر مرفوع منفصل مبتدا، راجع بسوئے عسیٰ، فعل معطوف علیہ، واؤحرف عطف، غیر مضاف، متصرف مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، ل حرف جار، دخول مصدر مضاف، تاء مضاف الیہ و مضاف التانیث مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر موصوف، الساکنۃ صیغہ صفت، ھی ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ، فی حرف جار، ہ ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے عسیٰ، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا دخول مصدر مضاف کا، مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ اور ظرف لغو سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر متعلق نسبت جو مبتدا اور خبر کے درمیان ہے، مبتدا اپنی خبر اور متعلق نسبت سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## نَحْوُ عَسَتْ

نحو مضاف، عست مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے دخول تاء التانیث الساکنۃ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## اِذْلَا يُشْتَقُّ مِنْهُ مُضَارِعٌ وَاِسْمَا فَاعِلٍ وَمَفْعُوْلٌ وَاَمْرٌ وَنَهْيٌ مَثَلًا

اذ حرف تعلیل، لایشتق فعل، من حرف جار، ہ مجرور متصل راجع بسوئے عسیٰ، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو فعل کا، مضارع صیغہ صفت، ہوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف مقدر، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف مقدر فعل کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر معطوف علیہ، واؤحرف عطف، اسما مضاف، فاعل معطوف علیہ، واؤحرف عطف، مفعول معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر معطوف، اول، واؤحرف عطف، امر معطوف ثانی، واؤحرف عطف نہی معطوف ثالث، معطوف علیہ اپنے تمام معطوفات سے مل کر نائب فاعل، فعل اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

مثلاً مفعول مطلق ہوا مثلت فعل کا، مثلث فعل، ثُ ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، فعل اپنے فاعل اور مفعول مطلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## وَعَمَلُهٗ عَلٰى نَوْعَيْنِ

واؤحرف عطف، عمل مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسیٰ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، علی

حرف جار، نوعین مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کرظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## اَلْاَوَّلُ اَنْ یَّرْفَعَ الْاِسْمَ وَھُوَفَاعِلُهٗ وَیَنْصِبُ الْخَبَرَ

الاول صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف مقدر، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف مقدر النوع کی، النوع موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدأ، ان ناصبہ، یرفع فعل، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے عسٰی، الاسم ذوالحال، واؤ حالیہ، ھوضمیر مرفوع منفصل مبتدأ، راجع بسوئے ذوالحال، فاعل مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسٰی، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ، واؤ حرف، ینصب فعل، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے عسٰی، الخبر، مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر بتاویل مفرد ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَیَکُوْنُ خَبَرُهٗ فِعْلًا مُّضَارِعًا مَعَ اَنْ

واؤ حرف عطف، یکون فعل ناقص، خبر مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسٰی، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر یکون کا اسم، فعلا موصوف، مضارعا صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، مع مضاف ان مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ، یکون فعل ناقص اپنے اسم، خبر اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## وَحِیْنَئِذٍ یَکُوْنُ بِمَعْنٰی قَارَبَ

واؤ حرف عطف، حین مبدل منہ، اذ ظرف زمان مضاف، تنوین عوض مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر بدل، مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر مفعول فیہ مقدم، یکون فعل ناقص، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا اسم، راجع بسوئے عسٰی، ب حرف جار، معنی مضاف، قارب مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم یکون، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، فعل ناقص اپنے اسم، خبر اور مفعول فیہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## نَحْوُ عَسٰی زَیْدٌ اَنْ یَّخْرُجَ

نحو مضاف، عسٰی زیدان یخرج مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسٰی کا قارب کے معنی میں آنا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## عَسٰی زَیْدٌاَنْ یَّخْرُجَ

عسٰی فعل، زید اسکا اسم، ان ناصبہ، یخرج فعل، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم عسٰی، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد ہوکر خبر، عسٰی اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

## فَزَیْدٌ مَّرْفُوْعٌ بِاَنَّہٗ اِسْمُہٗ وَفَاعِلُہٗ

ف حرف تفصیل، زید مبتدأ، مرفوع صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، ب حرف جار، ان حرف مشبہ بالفعل، ہٗ ضمیر منصوب متصل اس کا اسم، راجع بسوئے زید، اسم مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسٰی، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، فاعل مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسٰی، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد ہوکر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا صیغہ صفت کا، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَاَنْ یَّخْرُجَ فِیْ مَوْضِعِ النَّصَبِ بِاَنَّہٗ خَبَرُہٗ

واؤ حرف عطف، ان یخرج مبتدأ، فی حرف جار، موضع مضاف، النصب مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، ب حرف جار، ان حرف مشبہ بالفعل، ہٗ ضمیر منصوب متصل اس کا اسم، راجع بسوئے ان یخرج، خبر مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد ہوکر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا ثابت صیغہ صفت کا، صیغہ صفت اپنے فاعل، ظرف مستقر اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## بِمَعْنٰی قَارَبَ زَیْدُنِ الْخُرُوْجَ

ب حرف جار، معنی مضاف، قارب زیدن الخروج مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مللکر ظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدائے مقدر، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدائے مقدر ھوکی راجع بسوئے عسٰی زیدان یخرج، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَیَجِبُ اَنْ یَّکُوْنَ خَبَرُہٗ مُطَابِقًالِاِسْمِہٖ فِی الْاِفْرَادِ وَالتَّثْنِیَۃِ وَالْجَمْعِ وَالتَّذْکِیْرِوَالتَّانِیْثِ

واؤ حرف عطف، یجب فعل، ان ناصبہ، یکون فعل ناقص، خبر مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسٰی، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر یکون کا اسم، مطابقا صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم یکون، ل حرف جار، اسم مضاف، ہٖ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسٰی،، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف

لغواول ہوا صیغہ صفت کا، فی حرف جار، الافراد معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، التثنیۃ معطوف اول، واؤ حرف عطف، الجمع معطوف ثانی، واؤ حرف عطف، التذکیر معطوف ثالث، واؤ حرف عطف، التانیث معطوف رابع، معطوف علیہ اپنے تمام معطوفات سے مل کر بتاویل مفرد ہوکر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو دوم، صیغہ صفت اپنے فاعل اور دونوں ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ بتاویل مفرد ہوکر ہوکر فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

نَحْوُعَسٰی زَیْدٌ اَنْ یَّقُوْمَ وَعَسَی الزَّیْدَان اَنْ یَّقُوْمَاوَعَسَی الزَّیْدُوْنَ اَنْ یَّقُوْمُوْاوَعَسَتْ هِنْدٌاَنْ تَقُوْمَ وَعَسَتِ الْهِنْدَانِ اَنْ تَقُوْمَاوَعَسَتِ الْهِنْدَاتُ اَنْ یَّقُمْنَ

نحو مضاف، عسی زیدان یقوم معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، عسی الزیدان ان یقوما معطوف اول، واؤ حرف عطف، عسی الزیدون ان یقوموا معطوف ثانی، واؤ حرف عطف، عست ھند ان تقوما معطوف ثالث، واؤ حرف عطف، عست الھند ان ان تقوما معطوف رابع، واؤ حرف عطف عست الھندات ان یقمن معطوف خامس، معطوف علیہ اپنے تمام معطوف سے مل کر بتاویل مفرد ہوکر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے خبر کا عسی کے اسم کے مطابق ہونا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

عَسٰی زَیْدٌ اَنْ یَّقُوْمَ

عسیٰ فعل، زید اسکا اسم، ان ناصبہ، یقوم فعل ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے زید، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

وَعَسَی الزَّیْدَانِ اَنْ یَّقُوْمَا

عسٰی فعل، الزیدان اس کا اسم، ان ناصبہ، یقوم فعل، الف ضمیر اسکا فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

وَعَسَی الزَّیْدُوْنَ اَنْ یَّقُوْمُوْا

عسیٰ فعل، الزیدون اس کا اسم، ان ناصبہ، یقوموا فعل واؤ ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

وَعَسَتْ هِنْدٌاَنْ تَقُوْمَ

وحرف عطف عست فعل، ھند اسکا اسم، ان ناصبہ، تقوم فعل، ھی ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے ھند، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

وَعَسَتِ الْهِنْدَانِ اَنْ تَقُوْمَا

واؤ حرف عطف، عست فعل، الھند ان فعل، ان ناصبہ، تقوم فعل، الف ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل

کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

وَعَسَتِ الْهِنْدَاتُ اَنْ يَّقُمْنَ

واؤ حرف عطف، عست فعل، الھندات اس کا اسم، ان ناصبہ، یقمن فعل، ھن ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

وَهٰذَااَىْ كَوْنُ الْخَبَرِ مُطَابِقًالِّلْفَاعِلِ اِذَاكَانَ الْفَاعِلُ اِسْمًاظَاهِرًا

واؤ حرف عطف، ھذا اسم اشارہ مبدل منہ، ای حرف تفسیر، کون مصدر مضاف، الخبر مضاف الیہ محلا مرفوع بسبب اسمیت، مطابقا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل راجع بسوئے اسم کون، ل حرف جار، الفاعل مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، کون مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ اسم اور خبر سے مل کر بدل، مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر مبتدأ، اذا ظرف زمان مضاف، کان فعل ناقص، الفاعل اس کا اسم، اسما موصوف، ظاھرا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، کان فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ ناقصہ ہوکر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا ثابت مقدر کا، ثابت صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، صیغہ صفت اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

اَمَّااِذَاكَانَ مُضْمِرًافَلَيْسَتِ الْمُطَابِقَةُ بَيْنَهُمَاشَرْطًا

اما حرف شرط، اذا مضاف، کان فعل ناقص، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا اسم، راجع بسوئے الفاعل، مضمرا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل، راجع بسوئے اسم کان، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ مقدم، فاء جزائیہ، لیست فعل ناقص، المطابقۃ مصدر، بین مضاف، ھما ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے الخبر والفاعل، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ، مصدر اپنے مفعول فیہ سے مل کر اسم، شرطا خبر، کان فعل ناقص اپنے اسم، خبر اور مفعول فیہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر جزاء ہوئی شرط محذوف لزوما کی، شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ جزائیہ ہوا۔

اَلنَّوْعُ الثَّانِىْ مِنَ النَّوْعَيْنِ الْمَذْكُوْرَيْنِ اَنْ يَّرْفَعَ الْاِسْمَ وَحْدَهٗ

النوع موصوف، الثانی صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر ذوالحال، من حرف جار، النوعین مجرور، موصوف، المذکورین صیغہ صفت، ھما ضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے ذوالحال، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر مبتدأ، ان ناصبہ، یرفع فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے عسٰی، الاسم ذوالحال، وحد مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل

مضاف الیہ، راجع بسوئے ذوالحال، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَذٰلِكَ اِذَا كَانَ اِسْمُهٗ فِعْلًا مُضَارِعًا مَعَ اَنْ

واؤ حرف عطف، ذالک اسم اشارہ مبتدأ، اذا ظرف زمان مضاف، کان فعل ناقص، اسم مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسٰی، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر کان کا اسم، فعلا موصوف، مضارعا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم کان، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، مع مضاف، ان مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ، فعل اپنے اسم، خبر اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مضاف الیہ، اذا مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، صیغہ صفت اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## فَيَكُوْنُ الْفِعْلُ الْمُضَارِعُ مَعَ اَنْ فِيْ مَحَلِّ الرَّفْعِ بِاَنَّهٗ اِسْمُهٗ

ف تفریعیہ، یکون فعل ناقص، الفعل موصوف، المضارع صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر ذوالحال، مع مضاف، ان مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا ثابتا مقدر کا، ثابتا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے ذوالحال، صیغہ صفت اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر حال ہوا ذوالحال کا، ذوالحال اپنے حال سے مل کر ہو کر اسم ہوا یکون فعل ناقص کا، فی حرف جار، محل مضاف، الرفع مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا مقدر کا، ثابتا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم یکون، ب حرف جار، ان حرف مشبہ بالفعل، ہٗ ضمیر منصوب متصل اس کا اسم، راجع بسوئے اسم یکون، اسم مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسٰی، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، صیغہ صفت اپنے فاعل، ظرف مستقر اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر جزاء ہوئی شرط محذوف کی، شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ جزائیہ ہوا۔

## وَيَكُوْنُ عَسٰى حِيْنَئِذٍ بِمَعْنٰى قَرُبَ

واؤ حرف عطف، یکون فعل ناقص، عسٰی اسم، حین ظرف زمان مبدل منہ، اذ مضاف، تنوین عوض مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ، ب حرف جار، معنی مضاف، قرب مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا صیغہ صفت ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم یکون، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، فعل ناقص اپنے اسم، خبر اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

مِثْلُ عَسٰی اَنْ یَخْرُجَ زَیْدٌ اَیْ قَرُبَ خُرُوْجُهٗ

مثل مضاف، عسٰی ان یخرج زید مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عسٰی کا صرف اسم کو رفع دینا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

عَسٰی اَنْ یَخْرُجَ زَیْدٌ اَیْ قَرُبَ خُرُوْجُهٗ

عسٰی فعل، ان ناصبہ، یخرج فعل، زید اسکا فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر اسم، فعل اپنے اسم سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔ ای حرف تفسیر، قرب فعل، خروج مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے زید، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

فَلَایَحْتَاجُ فِیْ هٰذَاالْوَجْهِ اِلَی الْخَبَرِ بِخِلَافِ الْوَجْهِ الْاَوَّلِ لِاَنَّهٗ لَایَتِمُّ الْمَقْصُوْدُ فِیْهِ بِدُوْنِ الْخَبَرِ

ف حرف عطف، لا یحتاج فعل، فی حرف جار، ھٰذا اسم اشارہ موصوف، الوجہ صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر ذوالحال، الی حرف جار، الخبر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو اول، ب حرف جار، خلاف مضاف، الوجہ موصوف، الاول صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ، ان حرف مشبہ بالفعل، ہٗ ضمیر منصوب متصل اس کا اسم، راجع بسوئے الوجہ، لا یتم فعل، المقصود میں الف ولام بمعنیٰ الذی صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صلہ ہوا موصول کا، موصول اپنے صلہ سے مل کر فاعل، فی حرف جار، ہ ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے اسم ان، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو اول، ب حرف جار، دون مضاف، الخبر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو دوم، فعل اپنے فاعل اور دونوں ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، خلاف مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ اور ظرف لغو سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے ذوالحال، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل اور دونوں ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

فَیَکُوْنُ الْاَوَّلُ نَاقِصًاوَالثَّانِیْ تَامًّا

ف حرف عطف، یکون فعل ناقص، الاول صیغہ صفت ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف مقدر، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف محذوف عسٰی کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، الثانی صیغہ صفت ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف مقدر، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف محذوف عسٰی کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر اسم،

ناقصا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم یکون، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، تاما صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم یکون، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## وَالثَّانِیْ کَادَ

واؤ حرف عطف، الثانی صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف مقدر الفعل، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف مقدر اپنی صفت سے مل کر مبتدأ، کاد خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَھُوَ یَرْفَعُ الْاِسْمَ وَیَنْصِبُ الْخَبَر

واؤ حرف عطف، ھو ضمیر مرفوع منفصل مبتدأ، راجع بسوئے کاد، یرفع فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے کاد، الاسم مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، ینصب فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے کاد، الخبر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَخَبَرُہٗ فِعْلٌ مُضَارِعٌ بِغَیْرِ اَنْ

واؤ حرف عطف، خبر مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے کاد، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، فعل موصوف، مضارع صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت اول، ب حرف جار، غیر مضاف، ان مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت دوم، موصوف اپنی دونوں صفتوں سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَقَدْ یَکُوْنُ مَعَ اَنْ تَشْبِیْھًالَّہٗ بِعَسٰی

واؤ حرف عطف، قد حرف تقلیل، یکون فعل ناقص، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا اسم، راجع بسوئے خبرہٗ، مع مضاف، ان مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم یکون، صیغہ صفت اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، تشبیھا مصدر، ل حرف جار، ھا ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے کاد، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف اول لغو ہوا مصدر کا، ب حرف جار، عسٰی مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو دوم، مصدر اپنے دونوں ظرف لغو سے مل کر مفعول لہ، فعل ناقص اپنے اسم، خبر اور مفعول لہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## مِثْلُ کَادَ زَیْدٌ یَجِیْءُ

مثل مضاف، کاد زید یجیء مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال

مضاف، ہٖ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے کاد، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## كَادَزَيْدٌ يَجِيْءُ

کاد فعل، زید اسکا اسم، یجیء فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے زید فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## فَزَيْدٌ مَّرْفُوْعٌ بِاَنَّهٗ اِسْمُ كَادَ

ف حرف تفصیل، زید مبتدأ، مرفوع صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، ب حرف جار، ان حرف مشبہ بالفعل، ہٗ ضمیر منصوب متصل اس کا اسم، راجع بسوئے زید، اسم مضاف، کاد مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا صیغہ صفت کا، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَيَجِيْءُ فِيْ مَحَلِّ النَّصَبِ بِاَنَّهٗ خَبَرُهٗ

واؤ حرف عطف، یجیء مراد للفظ ہو کر مبتدأ، فی حرف جار، محل مضاف، النصب مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، ب حرف جار، ان حرف مشبہ بالفعل، ہٗ ضمیر منصوب متصل اس کا اسم، راجع بسوئے یجیء، خبر مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے کاد، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، صیغہ صفت اپنے فاعل، ظرف مستقر اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مَعْنَاهُ قَرُبَ مَجِيْءُ زَيْدٍ

معنیٰ مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے کاد زید یجیء، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، قرب فعل، مجیء مضاف، زید مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَحُكْمُ بَاقِي الْمُشْتَقَّاتِ مِنْ مَّصْدَرِهٖ كَحُكْمِ كَادَ

واؤ حرف عطف، حکم مضاف، باقی مضاف الیہ و مضاف، المشتقات صیغہ صفت، ھن ضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل، موصوف مقدر، من حرف جار، مصدر مضاف، ہٖ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے کاد، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، صیغہ صفت اپنے نائب اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی مقدر الالفاظ کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ ہوا باقی مضاف کا، باقی مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا حکم مضاف کا،

مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، ک حرف جار، حکم مضاف، کاد مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کرظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

مِثْلُ لَمْ يَكَدْ زَيْدٌ يَجِيْءُ وَلَايَكَادُ زَيْدٌ يَجِيْءُ

مثل مضاف، لم یکد زید یجیء معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، لایکاد زید یجیء معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے کاد، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

لَمْ يَكَدْ زَيْدٌ يَجِيْءُ وَلَايَكَادُ زَيْدٌ يَجِيْءُ

لم یکد فعل، زید اسکا اسم، یجیء فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے زید، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

لایکاد فعل، زید اسکا اسم، یجیء فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے زید، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

وَاِنْ دَخَلَ عَلٰى كَادَ حَرْفُ النَّفْيِ فَفِيْهِ خِلَافٌ

واؤ حرف عطف، ان حرف شرط، دخل فعل، علی حرف جار، کاد مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، حرف مضاف، النفی مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر شرط، ف جزائیہ، فی حرف جار، ہ ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے کاد، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدائے موخر، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر مقدم، خلاف مبتدائے مؤخر، خبر مقدم اپنے مبتدائے مؤخر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر جزاء، شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ شرطیہ جزائیہ ہوا۔

قَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّ حَرْفَ النَّفْيِ فِيْهِ مُطْلَقًا يُفِيْدُ مَعْنَى النَّفْيِ

قال فعل، بعض مضاف، ھم ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے نحات، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل، ان حرف مشبہ بالفعل، حرف مضاف، النفی مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ذوالحال، فی حرف جار، ہ ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے کاد، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو مقدم، مطلقا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل، راجع بسوئے حرف النفی، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر اسم ہوا ان حرف مشبہ بالفعل کا، یفید فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم ان، معنی مضاف، النفی مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور ظرف لغو مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم

اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہو کر مقولہ، فعل اپنے فاعل اور مقولہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

## وَقَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّهٗ لَايُفِيْدُهٗ

قال فعل، بعض مضاف، ہم ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے نحات، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل، ان حرف مشبہ بالفعل، ہ ضمیر منصوب متصل اس کا اسم، راجع بسوئے حرف النفی، لایفید فعل، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم ان، ہا ضمیر منصوب متصل اس کا مفعول بہ، راجع بسوئے معنی النفی، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہو کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہو کر مراد اللفظ ہو کر مقولہ، فعل اپنے فاعل اور مقولہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

## بَلِ الْاِثْبَاتُ بَاقٍ عَلٰى حَالِهٖ

بل حرف عطف، الاثبات مبتدأ، باق صیغہ صفت، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، علی حرف جار، حال مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے حال، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

## وَقَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّهٗ لَايُفِيْدُ النَّفْيَ فِي الْمَاضِيْ وَفِي الْمُسْتَقْبِلِ يُفِيْدُهٗ

واؤ حرف عطف، قال فعل، بعض مضاف، ہم ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے نحات، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل، ان حرف مشبہ بالفعل، ہ ضمیر منصوب متصل اس کا اسم، راجع بسوئے حرف النفی، لایفید فعل، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم ان، النفی مفعول بہ، فی حرف جار، الماضی صیغہ صفت، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف مقدر، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف مقدر الفعل کی، موصوف اپنی صفت نے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہو کر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، فی حرف جار، المستقبل صیغہ صفت، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف مقدر، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف مقدر الفعل کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو مقدم، یفید فعل، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے حرف النفی، ہ ضمیر منصوب متصل اس کا مفعول بہ، راجع بسوئے النفی، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور ظرف لغو مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہو کر مراد اللفظ ہو کر مقولہ، فعل اپنے فاعل اور مقولہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

## وَالثَّالِثُ كَرُبَ وَهُوَ يَرْفَعُ الْاِسْمَ وَيَنْصِبُ الْخَبَرَ

واؤ حرف عطف، الثالث مبتدأ، کاد خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

واؤ حرف عطف، ہو ضمیر مرفوع منفصل مبتدأ، راجع بسوئے کرب، یرفع فعل، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے

کرب، الاسم مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، ینصب فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے کرب، الخبر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَخَبَرُهٗ يَجِيءُ فِعْلًا مُضَارِعًا دَائِمًا بِغَيْرِ اَنْ

واؤ حرف عطف، یجی فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل ذوالحال، راجع بسوئے مبتدأ، فعلا موصوف، مضارعا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر موصوف، دائما صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف مقدر، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت ہوئی موصوف مقدر زمانا کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول فیہ، ب حرف جار، غیر مضاف، ان مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت، فعلا مضارعا موصوف اپنی صفت سے مل کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

نَحْوُ كَرُبَ زَيْدٌ يَخْرُجُ

نحو مضاف، کرب زید یخرج مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے کرب، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

كَرُبَ زَيْدٌ يَخْرُجُ

کرب فعل، زید اسکا اسم، یخرج فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، کرب فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَالرَّابِعُ اَوْشَكَ وَهُوَ يَرْفَعُ الْاِسْمَ وَيَنْصِبُ الْخَبَرَ

واؤ حرف عطف، الرابع مبتدأ، اوشک خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

واؤ حرف عطف، ھو ضمیر مرفوع منفصل مبتدأ، راجع بسوئے اوشک، یرفع فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اوشک، الاسم مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، ینصب فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اوشک، الخبر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَخَبَرُهٗ فِعْلٌ مُضَارِعٌ مَعَ اَنْ اَوْ بِغَیْرِ اَنْ

واؤ حرف عطف، خبر مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے اوشک، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، فعل موصوف، مضارع صیغہ صفت، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت اول، مع مضاف، ان مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر معطوف علیہ، او حرف عطف، ب حرف جار، غیر مضاف، ان مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر صفت دوم، موصوف اپنی دونوں صفتوں سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مِثْلُ اَوْشَكَ زَیْدٌ اَنْ یَّجِیْءَ اَوْیَجِیْءُ

مثل مضاف، اوشک زید ان یجیء او یجیء مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے اوشک، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## اَوْشَكَ زَیْدٌ اَنْ یَّجِیْءَ اَوْیَجِیْءُ

اوشک فعل، زید اسکا اسم، ان ناصبہ، یجیء فعل، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

اوشک فعل، زید اسکا اسم، یجیء فعل، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، فعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## وَقَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّ اَفْعَالَ الْمُقَارَبَةِ سَبْعَةٌ هٰذِهِ الْاَرْبَعَةُ الْمَذْکُوْرَةُ وَجَعَلَ وَطَفِقَ وَاَخَذَ

قال فعل، بعض مضاف، ہم ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے نحات، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل، ان حرف مشبہ بالفعل، افعال مضاف، المقاربۃ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر اسم، سبعۃ مبدل منہ، ہذہ اسم اشارہ موصوف، المذکورۃ صیغہ صفت، ھی ضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل، راجع بسوئے موصوف، موصوف اپنی صفت سے مل کر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، جعل معطوف اول، واؤ حرف عطف، طفق معطوف ثانی، واؤ حرف عطف، اخذ معطوف ثالث، معطوف علیہ اپنے تمام معطوفات سے مل کر بدل، مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر مقولہ، فعل اپنے فاعل اور مقولہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

وَهٰذِهِ الثَّلٰثَةُ مُرَادِفَةٌ لِكَرُبَ وَمُوَافَقَةٌ لَّهُ فِي الْإِسْتِعْمَالِ

واؤ حرف عطف، ہذہ اسم اشارہ موصوف، الثلثۃ صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدأ، مرادفۃ صیغہ صفت، ھی ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، ل حرف جار، کرب مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، موافقۃ صیغہ صفت، ھی ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، ل حرف جار، ہ ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے کرب، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو اول، فی حرف جار، الاستعمال مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو دوم، صیغہ صفت اپنے فاعل اور دونوں ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

# اَلنَّوْعُ الثَّانِيْ عَشَرَ

## اَفْعَالُ الْمَدْحِ وَالذَّمِّ

النوع موصوف، الثانی عشر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتداء، افعال مضاف، المدح معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، الذم معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

### وَهِيَ اَرْبَعَةٌ

ھی ضمیر مرفوع منفصل مبتدا، راجع بسوئے افعال مدح وذم، اربعۃ خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

### اَلْاَوَّلُ نِعْمَ

الاول اسم تفضیل، ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر فاعل، راجع بسوئے موصوف مقدر الفعل، اسم تفضیل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی الفعل موصوف کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدأ، نعم مراد اللفظ خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

### اَصْلُهٗ نَعِمَ بِفَتْحِ الْفَاءِ وَكَسْرِ الْعَيْنِ

اصل مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے نعم، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ۔

نعم ذو الحال، ب حرف جار، فتح مضاف، الفاء مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف کسر مضاف، العین مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا اسم فاعل، ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اس کا فاعل راجع بسوئے ذو الحال، اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر حال، ذو الحال اپنے حال سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## كُسِرَتِ الْفَاءُ اِتِّبَاعًا لِلْعَيْنِ

ف تفریعیہ، کسرت فعل ماضی مجہول، الفاء اس کا نائب فاعل، اتباعا مصدر، لام حرف جار العین مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا اتباعا کے اتباعا مصدر اپنے ظرف لغو سے مل کر مفعول لہٗ ہوا کسرت فعل کا، فعل اپنے نائب فاعل اور مفعول لہٗ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## ثُمَّ اُسْكِنَتِ الْعَيْنُ لِلتَّخْفِيْفِ فَصَارَنِعْمَ

ثم حرف عطف، اسکنت فعل ماضی مجہول، العین اس کا نائب فاعل، لام حرف جار، التخفیف مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا اسکنت فعل کا، فعل اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

ف تفریعیہ، صار فعل ناقص، ھو اسکا اسم راجع بسوئے نَعِم، نِعم محلا مراد اللفظ منصوب خبر، فعل ناقص اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## هُوَفِعْلُ مَدْحٍ

ھو ضمیر مرفوع منفصل مبتداء، راجع بسوئے نعم، فعل، مضاف، مدح مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَفَاعِلُهُ قَدْ يَكُوْنُ اِسْمَ جِنْسٍ مُعَرَّفًا بِاللَّامِ

واؤ حرف عطف، فاعل مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے نعم، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، قد حرف تقلیل، یکون فعل ناقص، ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اس کا اسم راجع بسوئے مبتدأ، اسم مضاف، جنس مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر موصوف، معرفا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اس کا فاعل راجع بسوئے موصوف، ب حرف جار، اللام مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر متعلق ہوا صیغہ صفت کے، صیغہ صفت اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مِثْلُ نِعْمَ الرَّجُلُ زَيْدٌ

مثل مضاف، نعم الرجل زید مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدأ محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## نِعْمَ الرَّجُلُ زَيْدٌ

نعم فعل مدح، الرجل اس کا فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر مقدم، زید مبتدأ موخر، مبتدأ موخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

فَالرَّجُلُ مَرْفُوْعٌ بِاَنَّهُ فَاعِلُ نِعْمَ

ف تفصیلیہ، الرجل مبتد، مرفوع، صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے مبتدأ، ب حرف جار، ان حرف مشبہ بالفعل، ہٗ اسم، فاعل مضاف، نعم مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، ان اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد ہوکر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا مرفوع کا، مرفوع اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَزَيْدٌ مَّخْصُوْصٌ بِالْمَدْحِ مَرْفُوْعٌ بِاَنَّهُ مُبْتَدَأٌ اَوْمَرْفُوْعٌ بِاَنَّهُ خَبَرُمُبْتَدَأٍ مَّحْذُوْفٍ

واؤ حرف عطف، زید مبتدأ، مخصوص، صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے مبتدأ، ب حرف جار، المدح مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا المخصوص کا، مخصوص صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر اول، مرفوع صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے مبتدأ، ب حرف جار، ان حرف مشبہ بالفعل، ہ اسم، مبتدأ، صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے اسم ان، محذوف صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، ان اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوکر بتاویل مفرد ہوکر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا مرفوع صیغہ صفت کا، مرفوع صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر معطوف علیہ۔

اوحرف عطف، مرفوع صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے مبتدأ۔

ب حرف جار، ان حرف مشبہ بالفعل، ہ اسم، خبر مضاف، مبتداء موصوف، محذوف صیغہ صفت۔

ھوضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے موصوف، محذوف صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت مبتدأ کی، مبتداء اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی ان حرف مشبہ بالفعل کی، ان اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا مرفوع کا، مرفوع صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر دوم، زید مبتدا اپنی دونوں خبروں سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَنِعْمَ الرَّجُلُ خَبَرُهٗ مُقَدَّمٌ عَلَيْهِ

واؤ حرف عطف، نعم الرجل مراد للفظ مبتدأ، خبر مضاف، ہ مضاف الیہ راجع بسوئے زید، خبر مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر اول۔

مقدم، صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل درو مستتر اسکا نائب فاعل راجع بسوئے مبتدأ، علی حرف جار، ہ مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے زید، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا مقدم صیغہ صفت کا، مقدم صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر خبر دوم، مبتدأ اپنی دونوں خبروں سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَهُوَ الضَّمِيْرُ تَقْدِيْرُهُ نِعْمَ الرَّجُلُ هُوَ زَيْدٌ

وحرف عطف، ھومبتدأ، الضمیر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا، تقدیر مضاف، ہ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، نعم الرجل ھوزید خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

نِعْمَ الرَّجُلُ هُوَ زَيْدٌ

نعم فعل مدح، الرجل فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر مقدم، زید مبتدأ موخر، مبتدأ موخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

فَيَكُوْنُ عَلَى التَّقْدِيْرِ الْاَوَّلِ جُمْلَةً وَّاحِدَةً وَعَلَى التَّقْدِيْرِ الثَّانِيْ جُمْلَتَيْنِ

ف تفریعیہ، یکون فعل ناقص، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا اسم راجع بسوئے نعم الرجل زید، علی حرف جار، التقدیر موصوف، الاول صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا فاعل راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر معطوف علیہ، وحرف عطف، علی حرف جار، التقدیر موصوف، الاول صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا فاعل راجع بسوئے موصوف، موصوف اپنی صفت سے مل کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا یکون فعل ناقص کا، جملۃ موصوف، واحدۃ صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر معطوف علیہ، واؤ حرفِ عطف جملتین معطوف، معطوف علیہ اپنی صفت سے مل کر خبر، یکون فعل ناقص اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

وَقَدْ يَكُوْنُ فَاعِلُهُ اِسْماً مُضَافًا اِلَى الْمُعَرَّفِ بِاللَّامِ

واؤ حرف عطف، قد حرف تقلیل، یکون فعل ناقص، فاعل مضاف، ہ مضاف الیہ، راجع بسوئے نعم، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر اسم، اسما موصوف، مضافا صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصلدرو مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے موصوف، الی حرف جار، المعرف صیغہ صفت ھوضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے موصوف مقدر اللفظ کے، ب حرف جار، اللام مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر متعلق ہوا صیغہ صفت کے، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جمل اسمیہ ہوکر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور، جار مجرور مل کر ظرف لغو ہوا مضافا صیغہ صفت کا، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت ہوئی، موصوف کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

نَحْوُ نِعْمَ صَاحِبُ الْفَرَسِ زَيْدٌ

نحو مضاف، نعم صاحب الفرس زید مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہ مضاف الیہ، راجع بسوئے نعم کا فاعل، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

نِعْمَ صَاحِبُ الْفَرَسِ زَیْدٌ

نعم فعل مدح، صاحب مضاف، الفرس مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر مقدم، زید مبتدأ موخر، مبتدأ موخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَقَدْ یَکُوْنُ ضَمِیْرًا مُسْتَتِرًا مُمَیَّزًا بِنَکِرَۃٍ مَنْصُوْبَۃٍ

وحرف عطف، قد حرف تقلیل، یکون فعل ناقص، ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اس کا اسم راجع بسوئے نعم کا فاعل، ضمیرا موصوف، مستترا، صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر صفت اول، ممیزا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے موصوف۔

ب حرف جار، نکرۃ موصوف، منصوبۃ صیغہ صفت، ھی ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اسکا نائب فاعل راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہو ممیزا کے، ممیزا صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت دوم، موصوف اپنی دونوں صفتوں سے مل کر خبر، فعل ناقص اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

مِثْلُ نِعْمَ رَجُلًا زَیْدٌ

مثل مضاف، نعم رجلا زید مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہٗ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

نِعْمَ رَجُلًا زَیْدٌ

نعم فعل مدح ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اس کا فاعل راجع بسوئے معھود غائب ممیز، رجلا تمیز، ممیز اپنی تمیز سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر خبر مقدم، زید مبتدأ موخر، مبتدأ اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَالضَّمِیْرُ الْمُسْتَتِرُ عَائِدٌ اِلٰی مَعْھُوْدٍ ذِھْنِیٍّ

واؤ حرف عطف الضمیر موصوف، المستتر صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اسکا فاعل راجع بسوئے موصوف، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدأ، عائد صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل پوشیدہ اس کا فاعل راجع بسوئے مبتدأ، الی حرف جار، معھو د موصوف، ذھنی اسم منسوب صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل شبہ جمل اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا عائد صیغہ صفت کا، عائد اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَقَدْ یُحْذَفُ الْمَخْصُوْصُ اِذَا دَلَّ عَلَیْہِ قَرِیْنَۃٌ

واؤ حرف عطف، قد حرف تقلیل، یحذف فعل، المخصوص صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اسکا نائب فاعل راجع

موصوف کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ، مجرداصیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل راجع بسوئے ذوالحال، عن حرف جار، اللام معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، التنوین معطوف، واؤ حرف عطف ما اسم موصول، یقوم فعل مضارع معروف، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل راجع بسوئے ماموصولہ، مقام مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے تنوین، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا یقوم فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر صلہ ہوا اسم موصول کا، اسم موصول اپنے صلہ سے مل کر ذوالحال، من حرف جار، نونی مضاف التثنیۃ معطوف علیہ، الجمع معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مضاف الیہ ہوا نونی مضاف کا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور ہوا من جار کا، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا اسم فاعل اپنے ھو فاعل راجع بسوئے ذوالحال، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر حال ہوا ذوالحال کا، ذوالحال اپنے حال سے مل کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوفین سے مل کر مجرور، جار مجرور مل کر مجردا کا ظرف لغو اول، لام حرف جار اجل مضاف، الاضافۃ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر مجردا ظرف لغو دوم، مجردا صیغہ صیغہ صفت اپنے ھو نائب فاعل اور ظرفین لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر حال ہوا ذوالحال کا، ذوالحال اپنے حال سے مل کر یجر کا فاعل، یجر فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَالْإِضَافَةُ اِمَّابِمَعْنَى اللَّامِ الْمُقَدَّرَةِ اِنْ لَّمْ يَكُنِ الْمُضَافُ اِلَيْهِ مِنْ جِنْسِ الْمُضَافِ وَلَايَكُوْنُ ظَرْفًالَّهُ

واؤ حرف استنافیہ، الاضافۃ مبتدأ، اما حرف تردید، ب حرف جار، معنی مضاف، اللام موصوف، المقدرۃ صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتۃ صیغہ صفت کا، ثابتۃ صیغہ صفت، ھی ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر جزائے مقدم، ان حرف شرط، لم یکن فعل ناقص، المضاف اس کا اسم، الیٰ حرف جار، ہ ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے اسم یکن، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، من حرف جار، جنس مضاف، المضاف مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا ثابتا صیغہ صفت، ثابتا صیغہ، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم یکن، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرفین سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، لا یکون فعل ناقص، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا اسم، راجع بسوئے المضاف الیہ، ظرفا خبر، لام حرف جار، ہ ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے المضاف الیہ، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا لا یکون فعل ناقص کا، فعل ناقص اپنے اسم، خبر اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر شرط مؤخر، جزائے مقدم اپنی شرط مؤخر سے مل کر جملہ شرطیہ جزائیہ ہوا۔

## مِثْلُ غُلَامُ زَيْدٍ

مثل مضاف، غلام زید باعراب حکائی مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے اضافت بمعنیٰ اللام، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی

خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

## وَاِمَّابِمَعْنٰی مِنْ اِنْ کَانَ مِنْ جِنْسِہٖ

واؤ حرف استنافیہ، اما زائدہ ب حرف جار، معنیٰ مضاف، من مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتۃ صیغہ صفت کا، ثابتۃ صیغہ صفت، ھی ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدائے محذوف، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف الاضافۃ کی، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہو کر جزائے مقدم، ان حرف شرط، کان فعل ناقص، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا اسم، راجع بسوئے المضاف الیہ، من حرف جار، جنس مضاف، ہٖ ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم کان، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، کان فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہو کر شرط مؤخر، جزائے مقدم اپنی شرط مؤخر سے مل کر جملہ شرطیہ جزائیہ ہوا۔

## مِثْلُ خَاتَمِ فِضَّۃٍ

مثل مضاف، خاتم فضۃ باعراب حکائی مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ راجع بسوئے اضافت بمعنیٰ من مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

## وَاِمَّابِمَعْنٰی فِیْ اِنْ کَانَ ظَرْفًالَّہٗ

واؤ حرف استنافیہ، اما زائدہ، ب حرف جار، معنیٰ مضاف، فی مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتۃ صیغہ صفت کا، ثابتۃ صیغہ صفت، ھی ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدائے محذوف الاضافۃ، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف الاضافۃ کی، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہو کر جزائے مقدم، ان حرف شرط، کان فعل ناقص، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا اسم، راجع بسوئے المضاف الیہ، ظرفا خبر، لام حرف جار، ہٗ ضمیر مجرور متصل مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا فعل ناقص کا، فعل ناقص اپنے اسم، خبر اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہو کر شرط مؤخر، جزائے مقدم اپنی شرط مؤخر سے مل کر جملہ شرطیہ جزائیہ ہوا۔

## نَحْوُ ضَرْبُ الْیَوْمِ

نحو مضاف، ضرب الیوم باعراب حکائی مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے اضافت بمعنیٰ فی مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

## وَسَابِعُهَا الْاِسْمُ التَّامُ

واوٗ استنافیہ، سابع مضاف، ھا ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے سبعۃ عوامل، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، الاسم موصوف، التام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## كُلُّ اِسْمٍ تَمَّ فَاسْتَغْنٰى عَنِ الْاِضَافَةِ

کل مضاف، اسم موصوف، تم فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ ہوا کل مضاف کا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ متضمن بمعنی الشرط، ف جزائیہ، استغنٰی فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم تام، عن حرف جار، الاضافۃ مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## بِاَنْ يَّكُوْنَ فِيْ اٰخِرِهٖ تَنْوِيْنٌ اَوْمَا يَقُوْمُ مَقَامَهٗ مِنْ نُّوْنَيِ التَّثْنِيَةِ وَالْجَمْعِ اَوْيَكُوْنَ فِيْ اٰخِرِهٖ مُضَافٌ اِلَيْهِ

ب حرف جار، ان ناصبہ، یکون فعل ناقص، فی حرف جار، آخر مضاف، ہٖ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے اسم تام، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم تام، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر محلا منصوب ہوکر خبر مقدم، تنوین معطوف علیہ، او حرف عطف، ما موصولہ، یقوم فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم موصول، ، مقام مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے تنوین، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر صلہ، موصول اپنے صلہ سے مل کر ذوالحال، من حرف جار، نونی مضاف، التثنیۃ معطوف علیہ، واوٗ حرف عطف، الجمع معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا، ثابتا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے ذوالحال، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر محلا منصوب ہوکر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر معطوف، تنوین معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر اسم یکون فعل ناقص، فعل ناقص اپنے اسم مؤخر اور خبر مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد ہوکر معطوف علیہ، او حرف عطف، یکون فعل ناقص، فی حرف جار، آخر مضاف، ہٖ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے اسم تام، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت، ثابتا صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم فعل ناقص، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر محلا منصوب ہوکر خبر مقدم، مضاف صیغہ صفت، الی حرف جار، ہٖ ضمیر مجرور راجع بسوئے موصوف محذوف لفظ، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا، مضاف صیغہ صفت اپنے ظرف لغو سے مل کر صفت موصوف محذوف لفظ کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر اسم یکون، فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر بتاویل مفرد ہوکر مجرور ہوا ب جار کا، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت صیغہ صفت ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل راجع

بسوئے مبتدأ محذوف ذالک، ثابت صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدأ محذوف ذالک اسم اشارہ کی جس کا مشارٌ الیہ اسم کا تام ہونا، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَهُوَ يَنْصِبُ النَّكِرَةَ عَلٰى اَنَّهَا تَمْيِيْزٌ لَّهٗ

واؤ حرف عطف، ہو ضمیر مرفوع منفصل مبتدأ، راجع بسوئے اسم تام، ینصب فعل، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، النکرۃ مفعول بہ، علی حرف جار، ان حرف مشبہ بالفعل، ھا ضمیر منصوب متصل اس کا اسم، راجع بسوئے نکرہ، تمییز اسم مصدر، لام حرف جار، ہٗ ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے اسم تام، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا مصدر کا، مصدر اپنے ظرف لغو سے مل کر خبر، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد ہوکر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا فعل کا، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

فَيَرْفَعُ مِنْهُ الْاِبْهَامُ

ف تفریعیہ، یرفع فعل، من حرف جار، ہٗ ضمیر مجرور متصل مجرور، راجع بسوئے اسم تام، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا فعل کا، الابہام فاعل، فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

مِثْلُ عِنْدِيْ رِطْلٌ زَيْتًا وَمَنَوَانِ سَمْنًا وَعِشْرُوْنَ دِرْهَمًا وَلِيْ مِلْؤُهٗ عَسَلًا

مثل مضاف عِنْدِيْ رِطْلٌ زَيْتًا معطوف علیہ واؤ حرف عطف منوان سمنا بتقدیر عندی معطوف، واؤ حرف عطف عشرون درھما بتقدیر عندی معطوف، واؤ حرف عطف ولی ملوہ عسلا معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوفات سے مل کر مضاف الیہ ہو مثل مضاف کا، مثل مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف ھو کی، ھو ضمیر مرفوع منفصل راجع بسوئے اسم تام، مبتدأ، یہ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

عِنْدِيْ رِطْلٌ زَيْتًا

عند مضاف، ی ضمیر متکلم مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا ثبت فعل کا، ثبت فعل، ہو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدائے مؤخر، فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر مقدم، رطل ممیّز، زیتا تمییز، ممیّز اپنی تمییز سے مل کر مبتدائے مؤخر، مبتدائے مؤخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَمَنَوَانِ سَمْنًا

واؤ حرف عطف یہاں عندی محذوف ہے، عند مضاف، ی ضمیر متکلم مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا ثابتان صیغہ صفت کا، ثبتان صیغہ صفت، ھما ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل راجع بسوئے مبتدائے مؤخر، صیغہ صفت اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر مقدم، منوان ممیّز، سمنا تمییز، ممیّز اپنی تمییز سے مل کر مبتدائے مؤخر، مبتدائے مؤخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَعِشْرُوْنَ دِرْهَمًا

واؤحرف عطف یہاں عندی محذوف ہے،عند مضاف،ی ضمیر متکلم مضاف الیہ،مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا ثبت فعل کا،ثبت فعل،ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل،راجع بسوئے مبتدائے مؤخر،فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر مقدم،عشرون ممیّز،درھما تمییز،ممیّز اپنی تمییز سے مل کر مبتدائے مؤخر،مبتدائے مؤخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَلِیْ مِلْؤُهٗ عَسَلًا

واؤحرف عطف،ل حرف جار،ی ضمیر متکلم مجرور،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابت صیغہ صفت کا،جس میں ھو ضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا فاعل راجع بسوئے مبتدائے مؤخر،صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر مقدم،ملؤ مضاف ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ،راجع بسوئے غائب،مضاف مضاف الیہ مل کر ممیّز عسلاً تمییز،ممیّز اپنی تمییز سے مل کر مبتدائے مؤخر،مبتدائے مؤخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَاَمَّا الْمَعْنَوِيَّةُ فَمِنْهَا عَدَدَانِ

واؤاستنافیہ،اما شرطیہ،المعنویہ مبتدأ متضمن بمعنیٰ شرط،ف جزائیہ،من حرف جار،ھا ضمیر مجرور متصل مجرور،راجع بسوئے مائۃ عامل،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتین صیغہ صفت کے،ثابتین صیغہ صفت،ھما ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل،راجع بسوئے عوامل ذوالحال مؤخر،صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر حال مقدم،عددان ذوالحال مؤخر،ذوالحال مؤخر اپنے حال مقدم سے مل کر خبر ہوئی مبتدأ کی،مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## اَلْمُرَادُ مِنَ الْفَاعِلِ الْمَعْنَوِيِّ مَا يُعْرَفُ بِالْقَلْبِ وَلَيْسَ لِلِّسَانِ حَظٌّ فِيْهِ

المراد میں الف لام بمعنی الذی اسم موصول،مراد صیغہ صفت،ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل،راجع بسوئے اسم موصول،من حرف جار،الفاعل موصوف،المعنوی صیغہ اسم منسوب،ھو ضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے موصوف،صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف کی،موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا مراد صیغہ صفت کا،مراد صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر مبتدأ،ما موصولہ،یعرف فعل،ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل،راجع بسوئے اسم موصول،ب حرف جار،القلب مجرور،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا فعل کا،فعل اپنے نائب اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ،واؤحرف عطف،لیس فعل ناقص،لام حرف جار،اللسان مجرور،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتا صیغہ صفت کا،ثابتا صیغہ صفت،ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل،راجع بسوئے اسم مؤخر،صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر مقدم،حظ اسم مؤخر،فی حرف جار،ہ ضمیر مجرور متصل مجرور،راجع بسوئے اسم موصول،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا فعل لیس فعل ناقص کا،فعل ناقص اپنے اسم،خبر اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف،معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر،مبتدأ اپنی خبر سے مل

کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## اَحَدُهُمَا الْعَامِلُ فِيْ الْمُبْتَدَأُ وَالْخَبَرِ

احد مضاف، ھما ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عددان، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، العامل صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، فی حرف جار، المبتدأ معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، الخبر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا صیغہ صفت کا، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَهُوَ الْاِبْتِدَأُ اَىْ خُلُوُّ الْاِسْمِ عَنِ الْعَوَامِلِ اللَّفْظِيَّةِ

واؤ استئنافیہ، ھو ضمیر مرفوع منفصل مبتدأ، راجع بسوئے العامل فی المبتدأ والخبر ، الابتدأ معطوف علیہ یا مبدل منہ، ای حرف تفسیر، خلو مصدر مضاف، الاسم مضاف الیہ، عن حرف جار، العوامل موصوف، اللفظیۃ صیغہ اسم منسوب، ھی ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اس کا نائب فاعل راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا خلو مصدر مضاف کا، خلو مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ اور ظرف لغو سے مل کر عطف بیان یا بدل، معطوف علیہ اپنے عطفِ بیان سے مل کر یا مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## نَحْوُ زَيْدٌ مُنْطَلِقٌ

نحو مضاف، زید مبتدأ، منطلق مراد اللفظ ہو کر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدائے محذوف مثالہ کی، مثال مضاف، ۂ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے ابتدأ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## زَيْدٌ مُنْطَلِقٌ

زید مبتدأ، منطلق صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل راجع بسوئے مبتدأ، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَثَانِيْهِمَا الْعَامِلُ فِيْ الْفِعْلِ الْمُضَارِعِ

واؤ استئنافیہ، ثانی مضاف، ھما ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے عددان، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، العامل صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، فی حرف جار، الفعل موصوف، المضارع صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا صیغہ صفت کا، صیغہ صفت اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَهُوَ صِحَّةُ وُقُوْعِ الْفِعْلِ الْمُضَارِعِ مَوْقِعَ الْاِسْمِ

واؤحرف عطف، ھوضمیر مرفوع منفصل مبتدأ، راجع بسوئے العامل فی الفعل المضارع، صحۃ مضاف، وقوع مضاف الیہ ومضاف، الفعل موصوف، المضارع صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ وقوع مصدر مضاف کا، موقع مضاف، الاسم مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا وقوع مصدر مضاف کا، وقوع مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ اور مفعول فیہ سے مل کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مِثْلُ زَيْدٌ يَعْلَمُ

مثل مضاف زَيْدٌ يَعْلَمُ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر ہوئی مبتدأ محذوف ھو کی، ھوضمیر مرفوع منفصل مبتدأ راجع بسوئے العامل فی الفعل المضارع، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

زید مبتدأ، یعلم فعل، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## فَيَعْلَمُ مَرْفُوْعٌ لِصِحَّةِ وُقُوْعِهٖ مَوْقِعَ الْاِسْمِ

ف تفصیلیہ، یعلم بحیثیت علم مبتدأ، مرفوع صیغہ صفت، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، ل حرف جار، صحۃ مصدر مضاف، وقوع مضاف الیہ ومضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے مبتدأ، موقع مضاف، الاسم مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا وقوع مصدر مضاف کا، وقوع مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ اور مفعول فیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا صحۃ مصدر مضاف کا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا صیغہ صفت کا، صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## اِذْ يَصِحُّ اَنْ يُّقَالَ مَوْقِعَ يَعْلَمُ عَالِمٌ

اذ حرف تعلیل، یصح فعل، ان ناصبہ، یقال فعل مجہول، موقع مضاف، یعلم مراد اللفظ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا یقال فعل مجہول کا، عالم اس کا نائب فاعل، فعل اپنے نائب فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد ہو کر محلا مرفوع ہو کر فاعل ہوا، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## فَعَامِلُهٗ مَعْنَوِيٌّ

ف تفریعیہ، عامل مضاف، ہ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے یعلم، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدأ، معنوی صیغہ اسم منسوب، ھوضمیر مرفوع متصل اس کا نائب فاعل، راجع بسوئے مبتدأ، صیغہ اسم منسوب اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## وَعِنْدَ الْكُوْفِيِّيْنَ اَنَّ عَامِلَ الْفِعْلِ الْمُضَارِعِ تَجَرُّدُهٗ عَنِ الْعَامِلِ النَّاصِبِ وَالْجَازِمِ

واؤ استنافیہ، عند مضاف، الکوفیین مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا ثابت صیغہ صفت کا، ثابت

صیغہ صفت، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے اسم ان مؤخر، صیغہ صفت اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر مقدم ہوئی ان حرف مشبہ بالفعل کی، ان حرف مشبہ بالفعل، عامل مضاف، الفعل موصوف، مضارع صیغہ صفت ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل راجع بسوئے موصوف، صیغہ صفت اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت ہوئی موصوف کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ ہوا عامل مضاف کا، عامل مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ان کا اسم، تجرد مصدر مضاف، ہٗ ضمیر مجرور متصل مضاف الیہ، راجع بسوئے الفعل المضارع، عن حرف جار، العامل موصوف، الناصب معطوف علیہ، واؤ حرف عطف، الجازم معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا مصدر مضاف کا، مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ اور ظرف لغو سے مل کر محلا منصوب ہو کر ان کا اسم ثانی، ان حرف مشبہ بالفعل اپنے دونوں اسموں اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

وَهُوَ مُخْتَارُ ابْنِ مَالِكٍ

واؤ استنافیہ، ھو ضمیر مرفوع منفصل مبتدأ، راجع بسوئے فعل مضارع کا عوامل ناصب و جازم سے خالی ہونا، مختار مضاف، ابن مضاف الیہ و مضاف، مالک مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا مختار مضاف کا، مختار مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر مبتدأ اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى

رحم فعل، ہٗ ضمیر منصوب متصل مفعول بہ، راجع بسوئے ابن مالک، اسم جلالت اللہ ذوالحال، تعالٰی فعل، ھو ضمیر مرفوع متصل اس کا فاعل، راجع بسوئے ذوالحال، فعل اپنے فاعل سے مل کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل ہوا رحم فعل کا، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

تَمَّتْ بِالْخَيْرِ